مسجد اور سکول میں پڑھنے والے بچوں کے لئے

# ابتدائی

# دینی نصاب

- نماز، کلمے، فرائض، واجبات
- طریقہ نماز باتصویر
- چالیس دعائیں، چالیس احادیث
- اسلامی معلومات
- حاضری نماز چارٹ



مرتب

عبد الوہاب شیرازی

ادارۃ الصدیق
0321-5083475 - 0313-5683475

نام کتاب: ابتدائی دینی نصاب

مرتب: مولانا سید عبدالوہاب شاہ

معاون: مفتی عبیداللہ شاہ شیرازی

کمپوزنگ، ڈیزائننگ: ابومحمد شیرازی

ناشر: اِدارۃُ الصِّدّیق

Rs. 100

## ملنے کا پتہ

**کراچی** مکتبہ ارسلان اردو بازار 0333-2103655۔☆ مکتبہ عمر فاروق 34594144۔☆ بیت الکتب گلشن اقبال نمبر۲۔ 34975024۔
☆مکتبۃ القرآن 34856701۔☆علمی کتاب گھر اردو بازار 32624097۔☆ نور القرآن اردو بازار 0321-9256753۔
☆اسلامی کتب خانہ بنوری ٹاون۔☆ چلڈرن پبلیکیشن ناظم آباد 021-6623489۔

**حیدرآباد** بیت القرآن، چھوٹی گٹی 022-3640875۔☆ مکتبہ اصلاح وتبلیغ، مارکیٹ ٹاور 0322-2618612۔

**میرپور** مکتبہ یوسفیہ گلی نمبر 3 بلدیہ شاپنگ سینٹر 0321-3310080۔ **سکھر**: عزیز کتاب گھر بیراج روڈ 0300-9312148۔

**لاهور** مکتبہ رحمانیہ، غزنی اسٹریٹ اردو بازار 042-37224228۔☆ سید احمد شہید 042-37228496۔مکتبہ قاسمیہ اردو بازار لاہور۔
☆ کڈز بک انٹرنیشنل اچھرہ 0322-4190224۔☆ بیت العلوم نابھہ روڈ 042-37352483۔

**گوجرانواله** والی کتاب گھر اردو بازار 055-444613۔ ☆ مدینہ کتاب گھر 055-4219791۔کتاب گھر جی ٹی روڈ 0321-6418196۔

**راولپنڈی** قرآن محل، کمیٹی چوک 0321-5123698۔ ☆ مکتبہ رشیدیہ: 000000000۔ شمع بک ایجنسی 051-5535939۔

**اسلام آباد** ☆ مکتبہ شہید اسلام، لال مسجد 0302-2918429۔☆ مکتبہ ریاض مری ہائی وے نئی آبادی سٹاپ 0334-5652830۔
☆سعید بک بینک جناح سپر مارکیٹ 051-2651659۔☆مسٹر بک سپر مارکیٹ 051-2278845۔

**حسن ابدال** مکتبہ فاروقیہ 0321-9825540۔ **جهلم**: بک کارنر 0321-5440882۔

**ایبٹ آباد** مکتبہ اسلامیہ 0992-340112۔ **مانسهره**: عثمان دینی کتب خانہ 0097-307583۔

**ملتان** ادارہ اشاعت الخیر 0300-7301239۔ ☆ کلاسک بک ڈپو 0333-6100780۔

**فیصل آباد** اسلامی کتاب گھر چنیوٹ بازار 0321-7693142۔ ☆ مکتبہ اسلامیہ 0321-6607308۔

**رحیم یار خان** مکتبہ الامۃ عقب نیو صادق بازار 0321-2647131۔ ☆فوجی گلیکسی کتاب 0302-2532390۔

**سرگودها** اسلامی کتب خانہ 0322-7137045۔☆ مکتبہ سراجیہ چوک سیٹلائٹ ٹاون۔مکتبہ عبداللہ 0321-6018171۔

**بهاولنگر** مکتبہ حکیم الامت: 0321-7560630۔ **بهاولپور**: مکتبہ صفدریہ ماڈل ٹاون بی، نزد مدینہ مسجد 0301-7790908۔

**بنوں**: مکتبہ الاحسان، چونا منڈی گرین پلازہ 0333-9726014۔ **کوهاٹ**: مکتبہ فاروقیہ 0333-9183789۔

**پشاور**: ممتاز کتب خانہ 091-2580331۔☆ دارالاخلاص محلّہ جنگی 091-2567539۔ **مردان**: مکتبہ احرار 0321-9872067۔

**آزاد کشمیر** النور بک کارنر مکتبہ ختم النبوت میرپور آزاد کشمیر 0331-8857173۔

**کوئٹہ**: مکتبہ رشیدیہ سرکی روڈ 081-2662263۔ ☆ مزمل کتب خانہ، آرچر ڈروڈ 0321-8045069۔

**ڈیرہ اسماعیل خان**: مکتبہ احرار 0966-716552۔ ☆ اسلامی کتب خانہ 0333-9963709۔

شعبہ نشر واشاعت

اِدارۃُ الصِّدّیق

Email: sherazi313@gmail.com
0321-5083475
0313-5683475
0322-2984599

Urdubookdownload.wordpress.com

مساجد و مدارس اور اسکول میں پڑھنے والے مسلمان بچوں کا

# ابتدائی دینی نصاب

میرا نام: ________ بن ________ ہے۔

میں ________ کلاس میں پڑھتا ہوں۔

میرے سکول کا نام: ____________ ہے۔

میرا ایڈریس: ____________ ہے۔

عبدالوھّاب شیرازی



بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

نَحۡمَدُہٗ نُصَلِّیۡ عَلٰی رَسُوۡلِہِ الۡکَرِیۡمِ

## اوّل کلمہ طیّبہ کلمہ توحید

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوۡلُ اللّٰہِ

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم اللہ کے رسول ہیں

شروع کرنے کی تاریخ ________ یاد ہوجانے کی تاریخ ________

## دوم کلمہ شہادت

اَشۡهَدُ اَنۡ لَّآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَحۡدَہٗ لَا شَرِیۡکَ لَہٗ
وَاَشۡهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبۡدُہٗ وَ رَسُوۡلُہٗ

میں گواہی دیتا ہوں کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں وہ اکیلا ہے۔ اس کا کوئی شریک نہیں اور میں گواہی دیتا ہوں کہ حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم اس کے بندے اور رسول ہیں

شروع کرنے کی تاریخ ________ یاد ہوجانے کی تاریخ ________

### ہدایات برائے اساتذہ

بچے کو اوّل اور دوم کلمہ صحیح تلفظ کے ساتھ یاد کرائیں۔ پہلے استاد بچے کے سامنے کلمے کو دہرائے پھر بچے سے کہلوائے۔ مختصر وقت میں جلد یاد کرانے کے لئے بچوں کا گروپ بنا دیا جائے، سب بچے باری باری ایک دوسرے کو کہلوائیں اور استاد سنتا رہے، جہاں اصلاح کی ضرورت ہو اس کی تصحیح کردی جائے۔ جب تک گروپ کے تمام بچوں کو اول کلمہ یاد نہ ہو جائے دوم کلمہ نہ شروع کرائیں، یاد ہونے کے بعد دوم کلمہ شروع کریں اور اول کلمہ کی روزانہ دہرائی کرائیں۔

# نماز حصہ اول

| |
|---|
| اَللّٰہُ اَکْبَرُ ؕ |
| اللہ سب سے بڑا ہے |



## ثنا

| |
|---|
| سُبْحٰنَکَ اللّٰھُمَّ وَ بِحَمْدِکَ وَ تَبَارَکَ |
| اے اللہ! ہم تیری پاکی بیان کرتے ہیں اور تیری تعریف کرتے ہیں اور تیرا نام بہت |
| اسْمُکَ وَ تَعَالٰی جَدُّکَ وَلَآ اِلٰـہَ غَیْرُکَ ط |
| برکت والا ہے اور تیری بزرگی بہت برتر ہے اور تیرے سوا کوئی مستحق عبادت نہیں |

یاد ہوجانے کی تاریخ ________

شروع کرنے کی تاریخ ________



## تعوّذ

| |
|---|
| اَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ |
| میں اللہ کی پناہ لیتا ہوں شیطان مردود سے |



## تسمیہ

| |
|---|
| بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ؕ |
| اللہ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے |

# سورۂ فاتحہ یا الحمد شریف

| |
|---|
| اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ۙ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۙ |
| ہر قسم کی تعریفیں اللہ ہی کے لئے ہیں جو تمام جہانوں کا پالنے والا ہے بڑا |
| مٰلِكِ یَوْمِ الدِّیْنِ ؕ اِیَّاكَ نَعْبُدُ وَاِیَّاكَ نَسْتَعِیْنُ ؕ |
| مہربان نہایت رحم والا ہے۔ روز جزا کا مالک ہے (اے اللہ!) ہم تیری ہی عبادت |
| اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ ۙ صِرَاطَ الَّذِیْنَ |
| کرتے ہیں اور تجھ ہی سے مدد مانگتے ہیں۔ ہم کو سیدھے راستے پر چلا ایسے لوگوں کے |
| اَنْعَمْتَ عَلَیْهِمْ غَیْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَیْهِمْ |
| راستے پر جن پر تو نے انعام فرمایا ہے نہ ان کے راستے پر جن پر تیرا غصہ ہوا |
| وَلَا الضَّآلِّیْنَ ۝ اٰمِیْن |
| اور نہ گمراہوں کے راستے پر چلا! |

شروع کرنے کی تاریخ ________ یاد ہو جانے کی تاریخ ________

## اسلامی معلومات



سورۃ فاتحہ پورے قرآن مجید کا خلاصہ ہے۔ سورۃ فاتحہ کا خلاصہ اس کی چوتھی آیت "ایاک نعبد وایاک نستعین" ہے۔ ہم ہر روز تقریباً چالیس مرتبہ نماز میں یہ آیت پڑھ کر اللہ سے عہد کرتے ہیں کہ: "اے اللہ ہم تیری ہی بندگی کریں گے، اور تجھ ہی سے مدد مانگیں گے"۔ اس لئے ہمیں اللہ کے علاوہ اور کسی کی نہ بندگی کرنی چاہیے اور نہ ہی اللہ کے علاوہ کسی اور سے مدد مانگنی چاہیے۔

# سورہ اخلاص

| |
|---|
| بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ○ |
| اللہ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے |
| قُلۡ ہُوَ اللّٰہُ اَحَدٌ ۚ اَللّٰہُ الصَّمَدُ ○ لَمۡ یَلِدۡ ۙ |
| (اے نبی!) کہہ دو کہ وہ (یعنی) اللہ یگانہ ہے اللہ بے نیاز ہے اس سے کوئی پیدا نہیں |
| وَ لَمۡ یُوۡلَدۡ ۙ وَ لَمۡ یَکُنۡ لَّہٗ کُفُوًا اَحَدٌ ○ |
| ہوا اور نہ وہ کسی سے پیدا ہوا اور کوئی اس کے برابر نہیں |

شروع کرنے کی تاریخ ________ یاد ہو جانے کی تاریخ ________

| |
|---|
| اَللّٰہُ اَکۡبَرُ ؕ |
| اللہ سب سے بڑا ہے |

| | |
|---|---|
| سُبۡحَانَ رَبِّیَ الۡعَظِیۡمِ | رکوع میں 3 بار پڑھیں |
| پاک ہے میرا رب جو عظمت والا ہے | |

| | |
|---|---|
| سَمِعَ اللّٰہُ لِمَنۡ حَمِدَہٗ | رکوع سے اٹھتے وقت |
| اللہ نے (اس کی) سن لی جس نے اس کی تعریف کی | |

| | |
|---|---|
| رَبَّنَا لَکَ الۡحَمۡدُ | قومہ کی حالت میں پڑھیں |
| اے ہمارے رب تیرے ہی لئے سب تعریف ہے | |

| | |
|---|---|
| سُبۡحَانَ رَبِّیَ الۡاَعۡلٰی | سجدے میں پڑھیں |
| پاک ہے میرا رب جو بلند تر ہے | |

شروع کرنے کی تاریخ ________ یاد ہو جانے کی تاریخ ________

# ہدایات برائے اساتذہ

بچوں کو یہاں تک نماز کا طریقہ عملی طور پر کر کے سکھائیں۔ تمام بچوں کو ایک صف میں کھڑا کریں۔ ہاتھ باندھنے کا طریقہ اور مقام، کھڑے ہونے کا طریقہ، پاؤں کا رُخ کس طرف ہو، نظر کہاں ہو، اور توجہ کس طرف ہو، جماعت کی صورت میں صف بنانے کا طریقہ۔ یہ سب تفصیل کے ساتھ سمجھائیں اور عملی طور پر مشق کرائیں۔ جب تک یہ تمام چیزیں اچھی طرح یاد نہ ہوں مزید سبق نہ دیں۔

نماز کا حصہ اول مکمل ہوا۔



## تشہد یا اَلتَّحِیَّات

| |
|---|
| اَلتَّحِیَّاتُ لِلّٰہِ وَالصَّلَوَاتُ وَالطَّیِّبَاتُ اَلسَّلَامُ |
| تمام قولی عبادتیں اور تمام فعلی عبادتیں اور تمام مالی عبادتیں اللہ ہی کے لئے ہیں سلام |
| عَلَیْكَ اَیُّھَا النَّبِیُّ وَرَحْمَۃُ اللّٰہِ وَبَرَکَاتُہٗ اَلسَّلَامُ |
| ہو آپ پر اے نبی اور اللہ کی رحمت اور اس کی برکتیں سلام ہو ہم پر اور اللہ کے نیک |
| عَلَیْنَا وَعَلٰی عِبَادِ اللّٰہِ الصّٰلِحِیْنَ اَشْھَدُ اَنْ |
| بندوں پر گواہی دیتا ہوں میں کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں اور گواہی دیتا ہوں میں |
| لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاَشْھَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُہٗ وَرَسُوْلُہٗ |
| کہ حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم اللہ کے بندے اور اس کے رسول ہیں |

شروع کرنے کی تاریخ ________

یاد ہو جانے کی تاریخ ________

# درود شریف

| |
|---|
| اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا |
| اے اللہ رحمت نازل فرما محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر اور ان کی آل پر جیسے کہ رحمت نازل |
| صَلَّیْتَ عَلٰٓی اِبْرَاھِیْمَ وَ عَلٰٓی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ |
| فرمائی تو نے ابراہیم علیہ السلام پر اور ان کی آل پر بیشک تو تعریف کا مستحق |
| حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ط |
| بڑی بزرگی والا ہے۔ |
| اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا |
| اے اللہ برکت نازل فرما محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر اور ان کی آل پر جیسے برکت |
| بَارَکْتَ عَلٰٓی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰٓی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ |
| نازل فرمائی تو نے ابراہیم علیہ السلام پر اور ان کی آل پر |
| اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ |
| بیشک تو تعریف کا مستحق بزرگی والا ہے |

شروع کرنے کی تاریخ ________ یاد ہوجانے کی تاریخ ________

## اسلامی معلومات

☆ تمام درودوں میں سب سے افضل یہی درودِ ابراہیمی ہے۔ ☆ ایک بار درود شریف پڑھنے سے دس نیکیاں ملتی ہیں، اور دس گناہ معاف ہوتے ہیں، اور دس درجات بلند ہوتے ہیں۔

☆۔ جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا نام مبارک لیں یا کسی اور سے سنیں تو ایک بار درود شریف پڑھنا واجب ہے۔ ☆ سب سے مختصر درود شریف ''صلی اللہ علیہ وسلم'' ہے۔




اَللّٰهُمَّ رَبَّنَا اٰتِنَا فِی الدُّنْيَا حَسَنَةً وَّفِی الْاٰخِرَةِ

اے اللہ ہمیں دنیا میں بھی نعمت عطا فرما اور آخرت میں بھی

حَسَنَةً وَّقِنَا عَذَابَ النَّارِ

نعمت عطا فرما اور ہمیں جہنم کے عذاب سے محفوظ رکھنا۔




اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ وَ رَحْمَةُ اللّٰهِ ط

سلام ہو تم پر اور اللہ کی رحمت






## اسلامی معلومات

نماز کے بعد دعا قبول ہوتی ہے۔ دعا صرف اللہ سے مانگنی چاہیے۔ اللہ کے علاوہ کسی اور سے مانگنا منع ہے۔ نماز چھوڑنا سخت گناہ ہے۔ ہمارے پیغمبر حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

جب بچہ سات سال کا ہو جائے تو اسے نماز کا کہو، جب دس سال کا ہو جائے اور نماز نہ پڑھے تو مارو۔

نماز نہ پڑھنے سے قبر میں سخت عذاب ہوتا ہے۔ اور قیامت والے دن بھی سخت عذاب ہوگا۔

مندرجہ بالا باتیں بچوں کو اچھی طرح تفصیل کے ساتھ سمجھا دیں

## اساتذہ کرام!

بچوں کو پوری نماز کا طریقہ عملی طور پر صفوں میں کھڑے کر کے سکھائیں۔

بچوں کو بتائیں کہ:

تکبیر تحریمہ کہتے وقت ہاتھوں کو کانوں تک اس طرح اٹھائیں کہ ہتھیلیوں کا رُخ قبلہ کی طرف ہو۔ پھر ہاتھ ناف کے نیچے باندھیں۔

نظر سجدے والی جگہ پر ہو، پاؤں کا رُخ قبلہ کی طرف ہو۔

جب جماعت کے ساتھ نماز پڑھ رہے ہوں تو امام کے پیچھے صرف ''ثناء'' پڑھیں۔

تعوذ، تسمیہ، سورۃ فاتحہ، اور دیگر سورۃ امام خود پڑھے گا۔

جب امام ولا الضالین کہے تو آہستہ امین کہنی چاہیے۔

رکوع میں اتنا جھکیں کہ سر اور پیٹھ برابر ہو جائیں، نظر پاؤں پر ہو۔ رکوع سے فوراً سجدے میں نہ جائیں بلکہ سیدھے کھڑے ہو کر پھر سجدے میں جائیں۔

ایک سجدہ کر کے اطمینان کے ساتھ کچھ دیر بیٹھیں اور پھر دوسرا سجدہ کریں۔ سجدے میں نظر ناک پر ہو۔

تشہد میں اشھدان لاالہ پر انگوٹھے اور بڑی انگلی کا حلقہ بنا کر شھادت والی انگلی اٹھائیں اور الاالله پر نیچے جھکا دیں۔ تشہد میں نظر گود میں ہو۔



# دُعائے قنوت

| |
|---|
| اَللّٰھُمَّ اِنَّا نَسْتَعِیْنُكَ وَ نَسْتَغْفِرُكَ وَنُؤْمِنُ بِكَ |
| الٰہی! ہم تجھ سے مدد چاہتے ہیں اور تجھ سے معافی مانگتے ہیں اور تجھ پر ایمان رکھتے ہیں اور |
| وَ نَتَوَكَّلُ عَلَیْكَ وَ نُثْنِیْ عَلَیْكَ الْخَیْرَ ط وَنَشْكُرُكَ |
| تجھ پر بھروسہ رکھتے ہیں اور تیری بہت اچھی تعریف کرتے ہیں اور تیرا شکر کرتے ہیں اور |
| وَ لَا نَكْفُرُكَ وَ نَخْلَعُ وَ نَتْرُكُ مَنْ یَّفْجُرُكَ ط |
| تیری ناشکری نہیں کرتے اور الگ کرتے ہیں اور چھوڑتے ہیں اس شخص کو جو تیری نافرمانی |
| اَللّٰھُمَّ اِیَّاكَ نَعْبُدُ وَ لَكَ نُصَلِّیْ وَ نَسْجُدُ وَ |
| کرے۔ الٰہی! ہم تیری ہی عبادت کرتے ہیں اور تیرے ہی لئے نماز پڑھتے ہیں اور سجدہ |
| اِلَیْكَ نَسْعٰی وَ نَحْفِدُ وَ نَرْجُوْا رَحْمَتَكَ وَ نَخْشٰی |
| کرتے ہیں اور تیری ہی طرف دوڑتے ہیں اور جھپٹتے ہیں اور تیری رحمت کے امیدوار |
| عَذَابَكَ اِنَّ عَذَابَكَ بِالْكُفَّارِ مُلْحِقٌ ط |
| ہیں اور تیرے عذاب سے ڈرتے ہیں۔ بیشک تیرا عذاب کافروں کو پہنچنے والا ہے۔ |

شروع کرنے کی تاریخ ________　یاد ہو جانے کی تاریخ ________

**حدیث:** فرمایا رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے جو شخص وتر نہ پڑھے وہ ہم میں سے نہیں ہے۔ تین بار یوں ہی فرمایا۔ لہٰذا وتر نماز کبھی نہ چھوڑو۔

## وضو کے چار فرض ہیں۔

1۔ پورا چہرہ دھونا......2۔ ہاتھوں کو کہنیوں سمیت دھونا......3۔ چوتھائی سر کا مسح کرنا......4۔ دونوں پاؤں ٹخنوں سمیت دھونا۔

ان چار میں سے کوئی چیز رہ گئی تو وضوء نہ ہوگا۔

شروع کرنے کی تاریخ ________ یاد ہو جانے کی تاریخ ________

## وضو کی تیرہ سنتیں ہیں۔

1۔ نیت کرنا......2۔ بسم اللہ پڑھنا......3۔ ہر عضو کو تین تین بار دھونا......4۔ مسواک کرنا......5۔ کلی کرنا......6۔ ناک میں پانی ڈالنا......7۔ داڑھی کا خلال کرنا......8۔ انگلیوں کا خلال کرنا......9۔ پورے سر کا مسح کرنا......10۔ کانوں کا مسح کرنا...... 11۔ ترتیب سے وضوء کرنا...... 12۔ مسلسل وضو کرنا......13۔ اعضاء کو ملنا۔ انگوٹھی اور چوڑیاں اگر پہنی ہوں تو ان کو حرکت دینا تاکہ پانی نیچے پہنچ جائے۔

نوٹ: گردن کا مسح مستحب ہے۔ جبکہ کہنیوں اور حلق کا مسح کرنا غلط ہے۔

ان تیرہ سنتوں میں سے کوئی رہ جائے تو وضوء تو ہو جائے گا لیکن ثواب کم ملے گا۔

شروع کرنے کی تاریخ ________ یاد ہو جانے کی تاریخ ________

## نماز میں چودہ فرائض ہیں۔ (سات نماز سے پہلے اور سات نماز کے اندر)

1۔ بدن کا پاک ہونا......2۔ کپڑوں کا پاک ہونا......3۔ جگہ کا پاک ہونا......4۔ ستر کا چھپانا......5۔ وقت کا ہونا...... 6۔ قبلہ کی طرف منہ کرنا...... 7۔ نیت کرنا...... 8۔ تکبیر تحریمہ...... 9۔ قیام (یعنی کھڑے ہو کر نماز پڑھنا)...... 10۔ قرأت (یعنی قرآن کا کچھ حصہ پڑھنا)...... 11۔ رکوع کرنا...... 12۔ دونوں سجدے کرنا......13۔ قعدہ اخیرہ (یعنی آخری رکعت میں تشہد کی مقدار بیٹھنا۔......14۔ اپنے ارادے سے نماز ختم کرنا۔

ان میں سے کوئی چیز رہ گئی تو نماز ہرگز نہ ہوگی، اگرچہ سجدہ سہو بھی کر لیا جائے۔

شروع کرنے کی تاریخ ________ یاد ہو جانے کی تاریخ ________

## نماز میں مندرجہ ذیل واجبات ہیں۔

1۔سورۃ فاتحہ کا پڑھنا......2۔فاتحہ کے ساتھ کسی سورت کا ملانا (یعنی فرض کی پہلی دو رکعتوں میں اور باقی نمازوں کی تمام رکعتوں میں سورۃ پڑھنا)......3۔فاتحہ کو سورۃ سے پہلے پڑھنا......4۔قرأت کے لئے فرض کی پہلی دو رکعتوں کو متعین کرنا......5۔جہر اور سر (یعنی امام کیلئے ظہر، عصر میں آہستہ اور فجر، مغرب، عشاء، جمعہ، عیدین اور تراویح میں بلند آواز سے قرأت کرنا......6۔تعدیل ارکان (یعنی اطمینان سے نماز ادا کرنا)...... 7۔رکوع کر کے سیدھا کھڑا ہونا......8۔دو سجدوں کے درمیان بیٹھنا...... 9 ۔قعدہ اولیٰ (یعنی چار رکعت والی نماز میں دوسری رکعت کے سجدہ کے بعد تشہد کی مقدار بیٹھنا......10۔تشہد پڑھنا......11 ۔ارکان (فرائض) میں ترتیب قائم رکھنا......12۔لفظ سلام سے نماز ختم کرنا...... 13۔وتر میں دعائے قنوت پڑھنا......14۔دعائے قنوت سے پہلے تکبیر کہنا......15۔عیدین میں چھ زائد تکبیریں کہنا۔

ان میں سے کوئی چیز بھول کر رہ جائے تو سجدہ سہو کرنے سے نماز ہو جائے گی

شروع کرنے کی تاریخ ________ | یاد ہو جانے کی تاریخ ________

## اذان واقامت

اَللّٰہُ اَکْبَرُ اَللّٰہُ اَکْبَرُ ، اَللّٰہُ اَکْبَرُ اَللّٰہُ اَکْبَرُ ، اَشْھَدُ اَنْ لَّااِلٰہَ اِلَّااللّٰہُ ، اَشْھَدُ اَنْ لَّااِلٰہَ اِلَّااللّٰہُ ، اَشْھَدُاَنَّ مُحَمَّدًارَّسُوْلُ اللّٰہِ، اَشْھَدُاَنَّ مُحَمَّدًارَّسُوْلُ اللّٰہِ، حَیَّ عَلَی الصَّلٰوۃِ حَیَّ عَلَی الصَّلٰوۃِ ، حَیَّ عَلَی الْفَلَاحِ ،حَیَّ عَلَی الْفَلَاحِ ، اَللّٰہُ اَکْبَرُاَللّٰہُ اَکْبَرُ ، لَااِلٰہَ اِلَّااللّٰہِ

☆فجر کی اذان میں حی الفلاح کے بعد ''اَلصَّلٰوۃُ خَیْرٌ مِّنَ النَّوْمِ'' دو مرتبہ کہیں۔

☆اقامت بھی اذان ہی کی طرح ہے، صرف حی الفلاح کے بعد ''قَدْقَامَتِ الصَّلٰوۃُ'' دو مرتبہ کہیں۔

☆جب اذان شروع ہو تو تمام کام اور باتیں کرنا ختم کر دیں، اور اذان کا جواب دیں۔

☆اذان کے جواب میں وہی الفاظ کہیں جو مؤذن کہتا ہے، صرف حی الصلوۃ اور حی الفلاح کے جواب میں ''لَاحَوْلَ وَلَاقُوَّۃَ اِلَّابِاللّٰہِ'' کہیں ☆اقامت کا جواب بھی اسی طرح دیں، صرف ''قَدْقَامَتِ الصَّلٰوۃُ'' کے جواب میں ''اَقَامَھَااللّٰہُ وَاَدَامَھَا'' کہیں۔

# وضو اور نماز کا طریقہ



ا۔قبلہ کی طرف رخ کر کے اونچی جگہ پر بیٹھیں طہارت کی نیت اور بسم اللہ پڑھیں۔ پھر سب سے پہلے دونوں ہاتھوں کو کلائیوں تک تین بار دھوئیں۔



۲۔پھر تین بار کلی کریں، بہتر یہ ہے کہ مسواک بھی کیا جائے ورنہ انگلی کے ساتھ ہی مسواک کریں۔



۳۔پھر ناک میں تین بار پانی ڈالیں اور جھاڑیں۔





۴۔پھر تین بار پورے چہرے کو دھوئیں، ایک کان کی لو سے دوسرے کان کی لو تک اسی طرح پیشانی پر جہاں سے بال شروع ہوتے ہیں وہاں سے لیکر ٹھوڑی کے نیچے تک دھوئیں۔



۵۔پھر دونوں بازؤں کو کہنیوں سمیت تین بار دھوئیں۔



٦۔ پھر پورے سر کا مسح اس طرح کریں کہ دونوں ہاتھوں کی چھوٹی، اس کے ساتھ والی اور اس کے ساتھ والی یعنی درمیانی انگلیوں کے سروں کو آپس میں ملا کر پورے سر پر پھیریں جبکہ شہادت کی انگلیاں اور انگوٹھے سر کے ساتھ نہ ہوں۔





٧۔ پھر انگوٹھے اور شہادت کی انگلی کے ساتھ کانوں کا مسح اس طرح کریں کہ شہادت کی انگلیاں کانوں کے اندر اور انگوٹھے کانوں کی پشت پر ہوں۔



٨۔ پھر گردن کا مسح اس طرح کریں کہ دونوں ہاتھوں کی چھوٹی، اس کے ساتھ والی اور اس کے ساتھ والی یعنی درمیانی انگلیوں کی پشت کو گردن پر رکھ کر اٹھا دیں۔ حلق کی طرف نہ کھینچیں۔





٩۔ پھر دائیاں پاؤں تین بار اور پھر بائیاں پاؤں تین بار دھوئیں۔

☆......اچھی طرح وضو کرنے کے بعد جو شخص دوسرا کلمہ پڑھے گا اس کے لئے جنت کے آٹھوں دروازے کھول دیے جاتے ہیں۔






اگر آپ کسی ایسی جگہ پر ہوں جہاں چاروں طرف ایک میل تک پانی موجود نہ ہو تو پھر تیمّم کیا جاتا ہے، تیمّم کرنے کا طریقہ یہ ہے:

1۔سب سے پہلے نیت کریں۔



2۔پھر پاک مٹی یا پتھر وغیرہ پر دونوں ہاتھ رکھ کر پورے چہرے پر پھیریں۔

3۔دوبارہ مٹی یا پتھر وغیرہ پر ہاتھ رکھ کر دونوں بازؤں پر کہنیوں سمیت اس طرح پھیریں کہ کوئی جگہ خالی نہ رہے۔





## غسل

غسل میں تین کام فرض ہیں: 1۔کلی کرنا 2۔ناک میں پانی ڈالنا 3پورے جسم پر اس طرح پانی ڈالنا کہ بال برابر جگہ بھی خشک نہ رہے۔

## قضاء نماز

☆......جونماز اپنے وقت پر پڑھنے سے رہ جائے اسے قضاء نماز کہتے ہیں۔جس آدمی کے ذمہ کوئی بھی قضاء نماز نہ ہو اسے ''صاحبِ ترتیب'' کہتے ہیں۔یعنی جس بچے نے پندرہ سال کی عمر سے نماز پڑھنا شروع کی اور اس کے ذمہ کوئی نماز نہیں ہے یا پانچ سے کم نمازیں ہیں تو اگر اس کی کوئی نماز کسی وجہ سے قضاء ہو جائے تو وہ اس وقت تک اگلی نماز نہیں پڑھ سکتا جب تک پچھلی رہی ہوئی نماز نہ پڑھ لے، کیونکہ یہ ''صاحبِ ترتیب'' ہے اور اسے ترتیب سے نماز پڑھنا ضروری ہے۔ ☆......اور اگر پانچ سے زیادہ نمازیں قضاء ہو جائیں تو پھر آدمی صاحبِ ترتیب نہیں رہتا۔ ☆......اگر کسی کو یہ معلوم نہ ہو کہ میرے ذمہ کتنی نمازیں ہیں تو وہ اپنا اندازہ لگا کر اسے لکھ لے اور پھر ان سب قضاء نمازوں کو ادا کرلے تو بھی صاحبِ ترتیب بن جائے گا۔صاحبِ ترتیب ہونا بڑی فضیلت کی بات ہے۔

☆......قضاء نماز کو ادا کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ قضاء نماز میں صرف فرض اور وتر پڑھے جاتے ہیں،سنتوں کی قضاء نہیں ہوتی ان پر توبہ استغفار کریں۔

☆......قضاء نماز کسی بھی وقت پڑھ سکتے ہیں۔یعنی فجر کی قضاء ظہر،عصر،مغرب عشاء کے وقت بھی پڑھ سکتے ہیں۔البتہ تین مکروہ اوقات میں کوئی بھی نماز نہیں پڑھ سکتے۔

## مکروہ اوقات

1۔صبح جس وقت سورج طلوع ہو رہا ہوتا ہے (پندرہ بیس منٹ تک)

2۔زوال کے وقت،جب سورج بالکل درمیان میں ہو (دس منٹ تک)

3۔سورج غروب ہونے کے آخری بیس منٹ۔

شروع کرنے کی تاریخ ________

یاد ہو جانے کی تاریخ ________




تصویر نمبر 1: نماز شروع کرتے وقت قبلہ کی طرف رُخ کر کے سیدھے کھڑے ہوں، پاؤں کے درمیان مناسب فاصلہ ہو، پاؤں کا رُخ قبلہ کی طرف ہو نظریں سجدے کی جگہ پر ہوں۔




تصویر نمبر 2: نماز شروع کرنے اور تکبیر تحریمہ کہنے کے لئے دونوں ہاتھوں کو کانوں تک اس طرح اٹھائیں کہ انگوٹھے کانوں کی لو کے برابر آجائیں، ہتھیلیوں کا رُخ قبلہ کی طرف ہو انگلیاں آسمان کی طرف ہوں۔




تصویر نمبر 3: خواتین دونوں ہاتھ کاندھے تک ڈوپٹے کے اندر سے ہی اٹھائیں۔





تصویر نمبر4

تصویر نمبر4: تکبیر تحریمہ کہہ کر دونوں ہاتھ ناف کے نیچے اس طرح باندھیں کہ انگوٹھے اور چھوٹی انگلی سے حلقہ بنالیں اور باقی تین انگلیاں بائیں کلائی پر ہوں۔



تصویر نمبر5

تصویر نمبر5: خواتین اپنے ہاتھ سینے پر اس طرح رکھیں کہ دائیں ہاتھ کی ہتھیلی بائیں ہاتھ کی پشت پر ہو ۔







غلط طریقہ



تصویر نمبر 6: رکوع کرتے ہوئے اتنا جھکیں کہ گردن اور پیٹھ ایک سیدھ میں آ جائیں، ہاتھوں کو گھٹنوں پر اس طرح رکھیں کہ انگلیاں کھلی ہوئی ہوں۔ نظر پاؤں پر رکھیں۔






تصویر نمبر 6

مردوں کا درست طریقہ

عورتوں کا درست طریقہ

تصویر نمبر 7: خواتین مردوں کی طرح زیادہ نہ جھکیں صرف اتنا جھکیں کہ ہاتھ گھٹنوں تک پہنچ جائیں۔





تصویر نمبر 7

سجدے میں جانے کا غلط طریقہ






سجدے میں جانے کا درست طریقہ

تصویر نمبر 8: رکوع سے واپس سیدھے کھڑے ہوں۔






تصویر نمبر 9: پھر سجدے میں اس طرح جائیں کہ سینہ بالکل سیدھا ہو، آگے کو جھک کر سجدے میں نہ جائیں۔ پہلے زمین پر گھٹنے لگیں پھر ہاتھ پھر ناک پھر پیشانی۔





تصویر نمبر 10: سجدے میں سر دونوں ہاتھوں کے درمیان ہو، ہاتھ کی انگلیاں قبلہ کی طرف ہوں، کہنیاں پہلو سے جدا ہوں، رانیں پیٹ سے جدا ہوں، نظر ناک پر ہو، پاؤں کی انگلیاں زمین پر رکھی ہوئی ہوں اور رُخ قبلہ کی طرف ہو۔

تصویر نمبر 11: خواتین اس طرح سجدہ کریں کہ پیٹ رانوں سے ملا ہوا ہو، بازو پہلو سے ملے ہوئے ہوں، پاؤں دائیں طرف نکال کر لٹا دیں۔









تصویر نمبر12: سجدے سے اٹھتے وقت پہلے سر، پھر ناک، پھر ہاتھ اٹھائیں۔ سجدے سے اٹھ کر اطمینان سے بیٹھیں، بائیں پاؤں کو دائیں طرف لٹادیں اور دائیں پاؤں کو اس طرح کھڑا کریں کہ انگلیوں کا رُخ قبلہ کی طرف ہو۔



تصویر نمبر13: خواتین اس طرح بیٹھیں کہ دونوں پاؤں دائیں طرف لیٹے ہوئے ہوں۔






تصویر نمبر14: دوسرے سجدے سے اٹھتے وقت پہلے سر، پھر ناک، پھر ہاتھ، پھر گھٹنے اٹھائیں۔ کھڑا ہونے کے لئے ہاتھ زمین پر نہ رکھیں بلکہ گھٹنوں پر ہاتھ رکھ کر اٹھیں۔




تصویر نمبر15: تشہد میں جب ''اشھد ان لا'' پر پہنچیں تو درمیان والی انگلی کو انگوٹھے کے ساتھ ملا کر حلقہ بنالیں، چھوٹی اور اس کے ساتھ والی انگلی کو بند کر دیں، پھر شہادت والی انگلی کو اوپر اٹھائیں اور ''الا اللہ'' پر پہنچ کر اتنا نیچے کر دیں کہ درمیان والی اور شہادت والی انگلی کا درمیانہ جوڑ برابر ہو جائیں۔




تصویر نمبر 16

تصویر نمبر 16: سلام پھیرتے وقت ''السلام'' کا لفظ قبلہ کی طرف کہیں اور ''علیکم'' کہتے وقت دائیں طرف منہ موڑیں، پھر دوبارہ ''السلام'' کا لفظ قبلہ کی طرف کہیں اور ''علیکم'' کہتے وقت بائیں طرف منہ موڑیں۔

سلام کے بعد ایک بار بلند آواز سے اللہ اکبر اور تین بار استغفر اللہ کہیں اور پھر آیت الکرسی پڑھیں۔

| نام نماز | سنت مؤکدہ | سنت غیر مؤکدہ | فرض | سنت | نفل | واجب | کل رکعت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فجر | 2 | ✗ | 2 | ✗ | ✗ | ✗ | 4 |
| ظہر | 4 | ✗ | 4 | 2 | مرضی | ✗ | 10 |
| عصر | ✗ | 4 | 4 | ✗ | ✗ | ✗ | 8 |
| مغرب | ✗ | ✗ | 3 | 2 | 6 اوابین | ✗ | 11 |
| عشاء | ✗ | 4 | 4 | 2 | مرضی | 3 | 13 |
| جمعہ | 4 | ✗ | 2 | 4 + 2 | مرضی | ✗ | 12 |
| عیدین | ✗ | ✗ | ✗ | ✗ | ✗ | 2 | 2 |

**نوٹ:** بچوں کو تہجد، اشراق، چاشت، اوابین، تحیۃ المسجد، تحیۃ الوضو اور دیگر نوافل کے بارے میں بتائیں۔

دنیا میں جتنے بھی کام ہیں کرنے کے یا نہ کرنے کے، یا جتنی بھی چیزیں ہیں، الغرض جو کچھ بھی ہے وہ مندرجہ ذیل اصطلاحات میں سے کسی نہ کسی میں شامل ہے، کوئی بھی چیز ان سے باہر نہیں۔ اس لئے ان کو خوب سمجھ کر یاد کرلیں، اور پھر ہر چیز کے بارے میں علماء سے پوچھیں کہ وہ ان میں سے کس میں شامل ہے۔ مثلاً پانچ نمازیں فرض ہیں، پگڑی پہننا سنت ہے، داڑھی رکھنا واجب ہے، مسجد میں اعتکاف کی نیت کرنا مستحب ہے، شراب حرام ہے، سگریٹ پینا مکروہ ہے، وغیرہ

**فرض** ......☆ وہ ہے جس کو ادا کرنا ضروری ہے، اور اس کا انکار کرنے والا کافر ہو جاتا ہے۔ فرض کی دو قسمیں ہیں: 1۔ فرض عین، 2۔ فرض کفایہ۔

فرض عین وہ ہے جو ہر مسلمان پر علیحدہ علیحدہ فرض ہے جیسے نماز، روزہ وغیرہ۔ اور فرض کفایہ وہ ہے جسے چند مسلمان ادا کرلیں تو سب کی طرف سے ادا ہو جاتا ہے جیسے نماز جنازہ۔

شروع کرنے کی تاریخ ________ یاد ہو جانے کی تاریخ ________

**واجب** ......☆ وہ ہے جس کو ادا کرنا ضروری ہے لیکن اس کا انکار کرنے والا کافر نہیں بلکہ گمراہ ہے۔ جیسے نماز وتر۔

شروع کرنے کی تاریخ ________ یاد ہو جانے کی تاریخ ________

**سنت** ......☆ سنت کی دو قسمیں ہیں: 1۔ مؤکدہ، 2۔ غیر مؤکدہ۔ سنت مؤکدہ وہ ہے جسے نبی ﷺ یا صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین نے ہمیشہ کیا ہو، اسے جان بوجھ کر چھوڑنے والے کے لئے حضور ﷺ کی شفاعت سے محروم ہونے کا خطرہ ہے۔ مثلاً فجر ظہر کی پہلی اور ظہر مغرب عشاء کی بعد والی دو سنتیں۔ غیر مؤکدہ وہ ہے جسے نبی ﷺ یا صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین نے اکثر کیا ہو اور کبھی بغیر عذر کے چھوڑا بھی ہو، مثلاً عصر اور عشاء کی پہلی چار سنتیں۔

شروع کرنے کی تاریخ ________ یاد ہو جانے کی تاریخ ________

**مستحب** ......☆ وہ ہے جسے نبی ﷺ یا صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین نے کبھی کیا اور کبھی چھوڑا ہو، مستحب عمل کرنے سے ثواب ملتا ہے اور نہ کرنے سے گناہ نہیں ہوتا مثلاً نوافل وغیرہ۔

شروع کرنے کی تاریخ ________ یاد ہو جانے کی تاریخ ________

**حرام** ......☆ وہ ہے جس سے بچنا ضروری ہے اور اس کو حلال سمجھنے والا کافر ہو جاتا ہے۔ مثلاً شراب، جھوٹ بولنا۔

شروع کرنے کی تاریخ ________ یاد ہو جانے کی تاریخ ________

**مکروہ**......☆ مکروہ کی دو قسمیں ہیں: 1۔ مکروہ تحریمی، 2۔ مکروہ تنزیہی۔

مکروہ تحریمی وہ ہے جس سے بچنا ضروری ہے لیکن اس کو حلال سمجھنے والا کافر نہیں بلکہ گمراہ ہوتا ہے۔

مکروہ تنزیہی وہ ہے جس کا کرنا بُرا سمجھا جائے اور نہ کرنا بہتر ہو۔ مثلاً نماز کی پہلی رکعت میں ثناء کی بجائے سورہ فاتحہ سے نماز شروع کر دینا۔

شروع کرنے کی تاریخ ________ یاد ہو جانے کی تاریخ ________

**مباح**......☆ وہ ہے جس کے کرنے سے نہ گناہ ہو اور نہ ثواب مثلاً کھانا، پینا، سونا وغیرہ۔

شروع کرنے کی تاریخ ________ یاد ہو جانے کی تاریخ ________

# نوافل

فرائض واجبات اور سنن کے ساتھ ساتھ نوافل کا بھی اہتمام کرنا چاہئے، قیامت والے دن فرائض کی کمی کو نوافل سے پورا کیا جائے گا۔ ویسے تو نوافل کی کوئی حد نہیں ہم جتنی چاہیں نفلی نمازیں، روزے اور مالی صدقے کر سکتے ہیں مگر بعض نوافل کا روایات میں خاص ذکر اور فضیلت مذکور ہے جیسے نمازوں میں اشراق، چاشت، اوابین، صلوۃ تسبیح، تحیۃ الوضوء، تحیۃ المسجد وغیرہ۔ ان میں سب سے افضل تہجد کی نماز ہے۔

اسی طرح روزوں میں ایام بیض، محرم، شوال، عرفہ وغیرہ کے روزے۔

مالی صدقات میں زکوۃ فطرانہ کے علاوہ اچھے کاموں مثلاً مسجد، مدرسہ دینی کاموں کی اشاعت، یتیموں، غریبوں پر بھی مال خرچ کرنا چاہئے۔

## سوم کلمہ تمجید

سُبْحَانَ اللّٰهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ وَلَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ ط وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ

میں اللہ کی پاکی بیان کرتا ہوں اور تمام تعریف اللہ ہی کے لئے ہے اور اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں اور اللہ سب سے بڑا ہے اور گناہوں سے بچنے کی طاقت اور نیک کام کرنے کی قوت اللہ ہی کی طرف سے ہے جو بلند شان اور عظمت والا ہے۔

شروع کرنے کی تاریخ ________ یاد ہوجانے کی تاریخ ________

## چہارم کلمہ توحید

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ يُحْيِ وَيُمِيْتُ وَهُوَ حَيٌّ لَّا يَمُوْتُ اَبَدًا اَبَدًا ط ذُوالْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ ط بِيَدِهِ الْخَيْرُ ط وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں وہ اکیلا ہے اس کا کوئی شریک نہیں اسکی بادشاہی ہے اور اسی کیلئے تمام تعریف ہے وہ زندہ کرتا ہے اور مارتا ہے اور وہ ہمیشہ زندہ رہے گا اسے کبھی بھی موت نہیں وہ عظمت اور بزرگی والا ہے۔ بہتری اسی کے ہاتھ میں ہے اور وہ ہر چیز پر قادر ہے۔

شروع کرنے کی تاریخ ________ یاد ہوجانے کی تاریخ ________

# پنجم کلمہ استغفار

اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ رَبِّیْ مِنْ کُلِّ ذَنْبٍ اَذْنَبْتُہٗ عَمَدًا اَوْخَطَاً سِرًّا اَوْعَلَانِیَۃً وَّ اَتُوْبُ اِلَیْہِ مِنَ الذَّنْبِ الَّذِیْٓ اَعْلَمُ وَمِنَ الذَّنْبِ الَّذِیْ لَآ اَعْلَمُ اِنَّکَ اَنْتَ عَلَّامُ الْغُیُوْبِ وَ سَتَّارُ الْعُیُوْبِ وَغَفَّارُ الذُّنُوْبِ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ

میں اللہ سے معافی مانگتا ہوں جو میرا پروردگار ہے، ہر گناہ سے جو میں نے کیا جان بوجھ کر یا بھول کر در پردہ ہو یا کھلم کھلا اور میں توبہ کرتا ہوں اس کے حضور میں اس گناہ سے جو مجھے معلوم ہے اور اس گناہ سے جو مجھے معلوم نہیں۔ اے اللہ! بے شک تو غیبوں کا جاننے والا ہے اور عیبوں کا چھپانے والا ہے اور گناہوں کا بخشنے والا ہے اور گناہوں سے بچنے کی طاقت اور نیک کام کرنے کی قوت اللہ ہی کی طرف سے ہے جو بلند شان اور عظمت والا ہے۔

شروع کرنے کی تاریخ ________

یاد ہوجانے کی تاریخ ________

**اسلامی معلومات**

**تمجید کا معنی بزرگی ہے** ← یعنی اللہ تعالیٰ بزرگ و برتر ذات ہے، تمام پاکیاں اور تمام تعریفیں اس اللہ کے لئے ہیں۔

**توحید کا معنی اکیلا ہے** ← یعنی اللہ تعالیٰ ایک ہے اس کے ساتھ ذات یا صفات میں کوئی شریک نہیں، اگر کوئی اللہ کے ساتھ کسی کو شریک کرے تو وہ مشرک ہے، مثلاً خالق، رازق، ناصر یہ اللہ کی صفات ہیں اگر کوئی اللہ کے علاوہ کسی سے اولاد، رزق، یا مدد مانگے وہ مشرک ہے اور مشرک ہمیشہ کیلئے جہنم میں جائے گا۔

**استغفار کا معنی توبہ ہے** ← توبہ اللہ تعالیٰ سے معافی مانگنا ہے، توبہ سے گناہ معاف ہوتے ہیں، توبہ کو اللہ تعالیٰ پسند کرتا ہے۔

# ششم کلمہ ردِّ کفر

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْٓ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ اَنْ اُشْرِكَ بِكَ شَیْئًا وَّ اَنَا اَعْلَمُ بِهٖ وَ اَسْتَغْفِرُكَ لِمَا لَآ اَعْلَمُ بِهٖ تُبْتُ عَنْهُ وَ تَبَرَّاْتُ مِنَ الْكُفْرِ وَالشِّرْكِ وَ الْكِذْبِ وَ الْغِیْبَةِ وَ الْبِدْعَةِ وَ النَّمِیْمَةِ وَ الْفَوَاحِشِ وَ الْبُهْتَانِ وَ الْمَعَاصِیْ كُلِّهَا وَ اَسْلَمْتُ وَ اَقُوْلُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ ط

الٰہی میں تیری پناہ مانگتا ہوں اس بات سے کہ کسی چیز کو تیرا شریک بناؤں اور مجھے اس کا علم ہو اور میں معافی مانگتا ہوں تجھ سے (اس گناہ) سے جس کا مجھے علم نہیں میں نے شرک سے توبہ کی اور میں بیزار ہوا کفر اور شرک سے اور جھوٹ سے اور غیبت سے اور بدعت سے اور چغلی سے اور بے حیائی کے کاموں سے اور تہمت لگانے سے اور (دوسری) ہر قسم کی نافرمانیوں سے اور میں نے فرمانبرداری کے لئے سر جھکا دیا اور میں کہتا ہوں کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم اللہ کے رسول ہیں۔

شروع کرنے کی تاریخ ________

یاد ہو جانے کی تاریخ ________

جس طرح غیبت کرنا گناہ ہے اسی طرح غیبت سننا بھی گناہ ہے

بدعت، غیبت، چغلی، جھوٹ، اور تہمت لگانا کبیرہ گناہ ہیں۔

## ایمانِ مُجمل یہ ہے

| |
|---|
| اٰمَنْتُ بِاللّٰہِ کَمَا ھُوَ بِاَسْمَآئِہٖ وَصِفَاتِہٖ وَقَبِلْتُ |
| ایمان لایا میں اللہ پر جیسا کہ وہ اپنے ناموں اور صفتوں کے ساتھ ہے اور |
| جَمِیْعَ اَحْکَامِہٖ اِقْرَارٌ بِاللِّسَانِ وَتَصْدِیْقٌ بِالْقَلْبِ ط |
| میں نے اس کے تمام احکام قبول کیئے، اقرار کیا زبان سے اور تصدیق کی دل سے |

شروع کرنے کی تاریخ ________ یاد ہو جانے کی تاریخ ________

## ایمانِ مفصّل یہ ہے

| |
|---|
| اٰمَنْتُ بِاللّٰہِ وَمَلٰٓئِکَتِہٖ وَکُتُبِہٖ وَرُسُلِہٖ وَالْیَوْمِ |
| ایمان لایا میں اللہ تعالیٰ پر اور اس کے فرشتوں پر اور اس کی کتابوں پر اور |
| الْاٰخِرِ وَالْقَدْرِ خَیْرِہٖ وَشَرِّہٖ مِنَ اللّٰہِ تَعَالٰی |
| اس کے رسولوں پر اور قیامت کے دن پر اور اس پر کہ اچھی اور بری تقدیر اللہ تعالیٰ کی |
| وَالْبَعْثِ بَعْدَ الْمَوْتِ ط |
| طرف سے ہے اور موت کے بعد اٹھائے جانے پر بھی میں ایمان لایا |

شروع کرنے کی تاریخ ________ یاد ہو جانے کی تاریخ ________

☆ ایمان کا مطلب ”ماننا“ ہوتا ہے۔ یعنی اللہ کو ماننا، اس کی کتابوں، رسولوں، فرشتوں اور مرنے کے بعد دوبارہ زندہ ہونے اور قیامت کے حساب کتاب کو ماننا۔ ☆...... پھر اس ماننے کا اقرار زبان سے کرنا بھی ضروری ہے اور دل سے اقرار کرنا بھی ضروری ہے۔ ☆...... تقدیر کا مطلب ہے اس کائنات میں جو جو ہونا تھا وہ سب اللہ نے ایک کتاب میں لکھ دیا ہے۔ یعنی اللہ کو پہلے سے ہی معلوم تھا کہ کیا کیا ہوگا۔

# اسلامی معلومات

☆......فرشتہ: ......فرشتے اللہ تعالیٰ کی نورانی مخلوق ہیں۔انہیں نہ تو بھوک لگتی ہے اور نہ ہی پیاس۔ فرشتوں کو اللہ تعالیٰ نے بے پناہ طاقت عطا فرمائی ہے۔فرشتوں سے گناہ نہیں ہوتے۔فرشتوں کے ذمہ مختلف قسم کے کام ہیں۔کوئی بارش برسانے پر مامور ہے اور کوئی روزی پہنچانے پر۔

☆......چار فرشتے بڑے ہیں: 1جبریل 2۔میکائیل 3۔عزرائیل 4۔اسرافیل

1۔جبریل علیہ السلام اللہ کے پیغمبروں کے پاس وحی لاتے تھے۔ 2۔میکائیل علیہ السلام کے ذمہ بارش برسانا اور لوگوں کو روزی پہنچانا ہے۔ 3۔عزرائیل علیہ السلام کو ''ملک الموت'' بھی کہتے ہیں،ان کا کام لوگوں کی روح نکالنا یعنی موت طاری کرنا ہے۔ 4۔اسرافیل علیہ السلام کے ہاتھ میں ''صور'' پکڑا ہوا ہے،جب اللہ تعالیٰ قیامت قائم کرنا چاہیں گے تو ان کو حکم ہوگا کہ صور پھونکیں،جب وہ صور پھونکیں گے تو زمین آسمان،چاند ستارے اور سورج ہر چیز ٹوٹ جائے گی،سارے جاندار مر جائیں گے اور قیامت قائم ہو جائے گی۔

☆......اللہ تعالیٰ نے چار بڑی کتابیں نازل فرمائی ہیں:

1۔ تورات...... یہ حضرت موسیٰ علیہ السلام پر نازل ہوئی۔ 2۔زبور...... یہ حضرت داؤد علیہ السلام پر نازل ہوئی۔ 3۔انجیل...... یہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام پر نازل ہوئی۔ 4۔قرآن...... یہ حضرت محمد ﷺ پر نازل ہوئی۔

قیامت:......مرنے کے بعد انسان ''عالم برزخ'' میں چلا جاتا ہے۔......پھر جب قیامت قائم ہوگی تو تمام انسان دوبارہ زندہ کر دیے جائیں گے۔......پھر ہر ایک سے اس کی زندگی کا پورا پورا حساب لیا جائے گا۔ہر انسان اکیلا اکیلا اللہ کے سامنے پیش کیا جائے گا۔کوئی جھوٹ نہیں بول سکے گا۔......حساب کتاب کے بعد اگر نیک ہوا تو جنت میں چلا جائے گا اور اگر بد ہوا تو جہنم میں ڈال دیا جائے گا۔

شروع کرنے کی تاریخ ________ یاد ہو جانے کی تاریخ ________

# چالیس مسنونؐ دُعائیں

## مسجد میں داخل ہوتے وقت

1 اَللّٰھُمَّ افْتَحْ لِیْ اَبْوَابَ رَحْمَتِكَ

اے اللہ! میرے لئے اپنی رحمت کے دروازے کھول دے

شروع کرنے کی تاریخ ________ یاد ہوجانے کی تاریخ ________

## مسجد سے نکلتے وقت

2 اَللّٰھُمَّ اِنِّیْٓ اَسْئَلُكَ مِنْ فَضْلِكَ

اے اللہ! میں تجھ سے تیرے فضل کا سوال کرتا ہوں

شروع کرنے کی تاریخ ________ یاد ہوجانے کی تاریخ ________



**اسلامی معلومات**

مسجد میں داخل ہوتے وقت دائیاں پاؤں پہلے مسجد میں رکھیں، اور اعتکاف کی نیت کرلیں۔

مسجد سے نکلتے وقت بائیاں پاؤں پہلے مسجد سے نکالیں، اور جوتے میں دائیاں پاؤں پہلے داخل کریں۔

## گھر سے نکلتے وقت

3 بِسْمِ اللّٰهِ تَوَكَّلْتُ عَلَى اللّٰهِ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ ط

میں اللہ ہی کا نام لے کر نکلا میں نے اللہ پر بھروسہ کیا۔ گناہوں سے پھرنے اور عبادت کرنے کی طاقت اللہ ہی کی طرف سے ہے۔

شروع کرنے کی تاریخ ________ یاد ہو جانے کی تاریخ ________

## گھر میں داخل ہوتے وقت

4 اَللّٰهُمَّ اِنِّيْٓ اَسْئَلُكَ خَيْرَ الْمَوْلَجِ وَخَيْرَ الْمَخْرَجِ بِسْمِ اللّٰهِ وَلَجْنَا وَبِسْمِ اللّٰهِ خَرَجْنَا وَعَلَى اللّٰهِ رَبِّنَا تَوَكَّلْنَا

اے اللہ! میں تجھ سے اچھا داخل ہونا اور اچھا نکلنا مانگتا ہوں۔ ہم اللہ کا نام لے کر داخل ہوئے اور ہم نے اللہ پر بھروسہ کیا۔

اس کے بعد گھر والوں کو سلام کرے

شروع کرنے کی تاریخ ________ یاد ہو جانے کی تاریخ ________

☆......اپنے گھر میں اچانک داخل نہ ہوں بلکہ دروازہ کھٹکھٹا کر داخل ہوں۔

☆......اپنے والدین کے کمرے میں بھی امی ابو سے اجازت لے کر داخل ہوں۔

☆......کسی دوسرے کے گھر میں بغیر اجازت کے داخل نہ ہوں بلکہ دروازہ کھٹکھٹا کر اجازت ملنے کا انتظار کریں اور تین بار سے زیادہ نہ کھٹکھٹائیں۔

☆......جب بھی گھر میں داخل ہوں سب سے پہلے "السلام علیکم" کہیں۔

## جب بازار میں داخل ہوں

5 بِسْمِ اللّٰهِ اَللّٰهُمَّ اِنِّیۤ اَسْئَلُكَ خَيْرَ هٰذِهِ السُّوْقِ وَخَيْرَ مَا فِيْهَا وَاَعُوْذُبِكَ مِنْ شَرِّهَا وَشَرِّمَا فِيْهَا اَللّٰهُمَّ اِنِّیۤ اَعُوْذُبِكَ اَنْ اُصِيْبَ فِيْهَا يَمِيْنًا فَاجِرَةً اَوْصَفْقَةً خَاسِرَةً

میں اللہ کا نام لے کر داخل ہوا۔ اے اللہ میں تجھ سے اس بازار کی اور جو کچھ اس بازار میں ہے اس کی خیر طلب کرتا ہوں اور تیری پناہ چاہتا ہوں اس بازار کے شر سے اور جو کچھ اس بازار میں ہے اس کے شر سے۔ اے اللہ! میں تیری پناہ چاہتا ہوں اس بات سے کہ یہاں جھوٹی قسم کھاؤں یا معاملہ میں خسارہ اٹھاؤں۔

یہ دعا پڑھنے کے بعد ''چوتھا کلمہ'' پڑھیں۔ بہت نیکیاں ملنے کا ذریعہ ہے۔

شروع کرنے کی تاریخ ________ یاد ہو جانے کی تاریخ ________

## سوتے وقت پڑھنے کی دُعا

6 اَللّٰهُمَّ بِاسْمِكَ اَمُوْتُ وَاَحْیٰ

اے اللہ! میں تیرا ہی نام لے کر مرتا ہوں اور جیتا ہوں۔

سوتے وقت آیۃ الکرسی اور یہ بھی پڑھیں: سُبْحَانَ اللّٰهِ ۳۳ بار اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ ۳۳ بار اَللّٰهُ اَكْبَرُ ۳۴ بار

شروع کرنے کی تاریخ ________ یاد ہو جانے کی تاریخ ________

☆......سونے سے پہلے بستر کو ''بسم اللہ'' پڑھ کر جھاڑیں۔

☆......قبلہ کی طرف پاؤں پھیلا کر نہ سوئیں، بلکہ داہنی کروٹ قبلہ کی طرف کر کے سوئیں۔

☆......سوتے وقت پورے دن کے کاموں کے بارے سوچیں۔ جو اچھے کام کیے اس پر اللہ کا شکر ادا کریں۔ اور جو جو بُرے کام کیے ان پر اللہ سے استغفار کریں۔

## بُرا خواب دیکھیں تو یہ پڑھیں

| | |
|---|---|
| 7 اَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ | میں اللہ کی پناہ چاہتا ہوں |
| الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ وَ | شیطان مردود سے اور اس |
| مِنْ شَرِّ هٰذِهِ الرُّءْیَا | خواب کی بُرائی سے |

شروع کرنے کی تاریخ ________　　یاد ہو جانے کی تاریخ ________

## جب سو کر اُٹھیں تو یہ دُعا پڑھے

| | |
|---|---|
| 8 اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ | سب تعریفیں اللہ ہی کے لئے ہیں جس نے |
| اَحْیَانَا بَعْدَ مَآ اَمَاتَنَا | ہمیں موت دے کر زندگی بخشی اور ہم کو اسی |
| وَ اِلَیْهِ النُّشُوْرُ | کی طرف اٹھ کر جانا ہے |

شروع کرنے کی تاریخ ________　　یاد ہو جانے کی تاریخ ________

☆......جب سو کر اٹھیں تو ''اول کلمہ'' پڑھ کر منہ پر ہاتھ پھیریں۔

☆......پھر مذکورہ بالا دعا پڑھیں۔ کسی برتن وغیرہ میں ہاتھ ڈالنے سے قبل تین مرتبہ ہاتھ دھو لیں۔

☆......رات کو عشاء کی نماز کے فورا بعد سو جائیں اور صبح اذان فجر کے ساتھ اٹھیں۔

☆......فجر کی نماز کے بعد قرآن مجید کی تلاوت کریں۔

☆......پھر ورزش کریں۔

☆......فجر کی نماز کے بعد سورج نکلنے تک ہر گز نہ سوئیں۔

## باتھ روم میں داخل ہونے سے پہلے

9 اَللّٰھُمَّ اِنِّیْٓ اَعُوْذُ بِکَ مِنَ الْخُبُثِ وَالْخَبَآئِثِ ط

اے اللہ! میں تیری پناہ چاہتا ہوں خبیث جنوں سے مرد ہوں یا عورت

شروع کرنے کی تاریخ ________

یاد ہو جانے کی تاریخ ________

## باتھ روم سے باہر نکل کر یہ پڑھیں

10 غُفْرَانَکَ اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ اَذْھَبَ عَنِّی الْاَذٰی وَعَافَانِیْ

سب تعریفیں اللہ ہی کیلئے ہیں جس نے مجھ سے ایذا دینے والی چیز دور کی اور مجھے چین دیا

شروع کرنے کی تاریخ ________

یاد ہو جانے کی تاریخ ________

☆...... باتھ روم میں داخل ہوتے وقت سر ڈھانپ لیں۔

☆...... پیشاب کرتے وقت قبلہ کی طرف نہ منہ کریں اور نہ ہی پیٹھ کریں۔

☆...... کھڑے ہو کر پیشاب نہ کریں بلکہ بیٹھ کر پیشاب کریں۔

☆...... باتھ میں باتیں نہ کریں۔ ☆...... باتھ روم کی دیواروں پر کچھ نہ لکھیں۔

☆...... مسنون دعا پڑھنے سے جنات وشیاطین سے حفاظت ہو جاتی ہے۔

## جب اذان کی آواز سُنیں

تو جو مؤذن کہتا جائے وہی کہے اور حَیَّ عَلَی الصَّلٰوۃِ ط

حَیَّ عَلَی الْفَلَاحِ کے جواب میں لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ ط کہیں

## اذان ختم ہونے کے بعد دُرود پڑھ کر یہ پڑھیں

11 اَللّٰھُمَّ رَبَّ ھٰذِہِ الدَّعْوَۃِ التَّآمَّۃِ وَ الصَّلٰوۃِ الْقَآئِمَۃِ اٰتِ مُحَمَّدَ نِالْوَسِیْلَۃَ وَالْفَضِیْلَۃَ وَابْعَثْہُ مَقَامًا مَّحْمُوْدَنِ الَّذِیْ وَعَدْتَّہٗ (بخاری)

اے اللہ! اس پوری پکار کے رب اور قائم ہونے والی نماز کے رب محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کو وسیلہ عطا فرما (جو جنت کا ایک درجہ ہے) اور ان کو فضیلت عطا فرما اور ان کو مقام محمود پر پہنچا جس کا تو نے ان سے وعدہ فرمایا ہے بیشک تو وعدہ خلافی نہیں کرتا ہے۔

شروع کرنے کی تاریخ ________ یاد ہو جانے کی تاریخ ________

## روزہ افطار کے وقت کی دعا

12 اَللّٰھُمَّ لَکَ صُمْتُ وَعَلٰی رِزْقِکَ اَفْطَرْتُ

اے اللہ میں نے تیرے لیے روزہ رکھا اور تیرے ہی رزق پر افطار کیا۔

شروع کرنے کی تاریخ ________ یاد ہو جانے کی تاریخ ________

## جب کھانا شروع کریں تو یہ دُعا پڑھے

13 بِسْمِ اللّٰہِ وَعَلٰی بَرَکَۃِ اللّٰہِ

میں نے اللہ کے نام اور اللہ کی برکت پر کھانا شروع کیا۔

اگر شروع میں بسم اللہ کہنا بھول گیا تو یاد آنے پر یہ پڑھے

بِسْمِ اللّٰہِ اَوَّلَہٗ وَاٰخِرَہٗ ط

میں نے اس کے اول و آخر میں اللہ کا نام لیا۔

شروع کرنے کی تاریخ ________ یاد ہو جانے کی تاریخ ________

## جب کھانا کھاچکے تو یہ پڑھے

(14) اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیۡ اَطْعَمَنَا وَسَقَانَا وَجَعَلَنَا مِنَ الْمُسْلِمِیْنَ ○

سب تعریفیں اللہ ہی کے لئے ہیں جس نے ہمیں کھلایا اور پلایا اور مسلمان بنایا۔

شروع کرنے کی تاریخ ________ یاد ہو جانے کی تاریخ ________

## جب کسی کے ہاں دعوت کھائے تو یہ پڑھے

(15) اَللّٰھُمَّ اَطْعِمْ مَنْ اَطْعَمَنِیْ وَاسْقِ مَنْ سَقَانِیْ

اے اللہ! جس نے مجھے کھلایا تو اسے کھلا اور جس نے مجھے پلایا تو اسے پلا

شروع کرنے کی تاریخ ________ یاد ہو جانے کی تاریخ ________

## دودھ پی کر یہ دُعا پڑھیں

(16) اَللّٰھُمَّ بَارِكْ لَنَا فِیْهِ وَزِدْنَا مِنْهُ ط

اے اللہ! تو اس میں ہمیں برکت دے اور یہ ہم کو اور زیادہ نصیب فرما

شروع کرنے کی تاریخ ________ یاد ہو جانے کی تاریخ ________

☆......کھانے کھانے سے پہلے ہاتھ دھولیں۔ ☆......کھانا دستر خوان بچھا کر کھائیں۔
☆......کھانا اپنے سامنے سے کھائیں۔ ☆......اگر کوئی لقمہ گر جائے تو صاف کر کے کھالیں۔
☆......آخر میں انگلیوں اور پلیٹ کو چاٹ کر صاف کر لیں۔ ☆......ہاتھ دھو کر کلی کر لیں۔

